زوجیت ختم کردیا، پھر عدت گذار کر ہندہ دوسری جگہ نکاح کرے:

"وبحرمة المصاهرة لايرتفع النكاح، حتى لايحل لها التزوج باخر إلا بعد المتاركة وانقضاء العدة، اه". درمختار. "النكاح لايرتفع بحرمة المصاهرة والرضاع، بل يفسد، اه".

"(قوله: إلابعد المتاركة): أي وإن مضى عليها سنون، كما في البزازية. وعبارة الحاوي: إلا بعد تفريق القاضي أو بعد المتاركة، اه.

وقد علمت أن النكاح لايرتفع بل يفسد، وقد صرحوا في النكاح بأن المتاركة لايتحقق إلا بالقول إن كانت موصولاً بها كتركتُك أو خليت سبيلك، اه". شامی: ۲/۲۸۳(۱)۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود عفی عنہ، دارالعلوم دیوبند، ۲۱/۲/۱۴۰۵ھ۔

## ماں کا بچہ کو دودھ پلانا خلافِ اکرام نہیں

سوال[۷۰۷۶]: اعضاء (گردہ، آنکھ وغیرہ) کی پیوندکاری کو علماء حضرات منع فرماتے ہیں، اس لئے کہ یہ اعضاء انسان کے اجزاء ہیں اور انسان مستحقِ اکرام ہے، اس کا ہر جز ومکرم ہے، کما قال تعالیٰ: ﴿ولقد كرمنا بني ادم﴾ الاية(۲)۔ کوئی شخص اگر اپنا کوئی جز وکسی کو دے تو یہ خلافِ اکرام ہے۔

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ ماں بچے کو دودھ پلاتی ہے، دودھ بھی تو اس کا جزو ہے، وہ کیوں پلاتی ہے، یہ خلافِ اکرام کیوں نہیں؟

---

= "وإذا فرق القاضي بين الزوجين في النكاح الفاسد ........ ويثبت نسب ولدها؛ لأن النسب يحتاط في إثباته إحياءً للولد، فيترتب على الثابت من وجه. وتعتبر مدة النسب من وقت الدخول عند محمد رحمه الله تعالىٰ، وعليه الفتوىٰ". (الهداية، كتاب النكاح، باب المهر: ۲/۳۳۲، ۳۳۳، مكتبه شركة علميه ملتان)

(۱) (ردالمحتار على الدرالمختار، كتاب النكاح، فصل في المحرمات: ۳/۳۷، سعيد)

(۲) (سورة بني إسرائيل: ۷۰)

الجواب حامداً ومصلیاً:

حق تعالیٰ نے انسان کو کرامت بخشی ہے، اس نے ہی دودھ پلانے کا حکم بچے کی ماں کو دیا ہے:
﴿والوالدات يرضعن أولادهن﴾(۱) ﴿وأوحينا إلى أمّ موسى أن أرضعيه﴾ الآية(۲)۔ فقط واللہ اعلم۔

حررہ العبد محمود عفی عنہ، دار العلوم دیوبند۔



(۱) (سورة البقرة: ۲۳۳)

(۲) (سورة القصص: ۷)